۸۔ جناب شیخ عبدالحق صاحب دہلوی نے اشعۃ اللمعات

شرح مشکواۃ شریف جلد چہارم صفحہ ۳۶۹ پر و علامہ محمد ابن

علی نے اسعاف الراغبین بر حاشیہ نور الابصار صفحہ ۱۲۲

پر و ملا علی متقی نے کنز العمال الجزء السادس صفحہ ۱۵۲ احدیث

نمبر ۲۵۰۸ پر و علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ باب التاسع

فصل الثانی صفحہ ۷۳ پر و علامہ ابن کثیر شامی نے البدایہ والنہایہ

الجز سابع صفحہ ۳۵۸ و صفحہ ۳۵۹ پر اور علامہ شیخ سلیمان الحنفی

نے ینابیع المودۃ الباب الرابع عشر ص ۶۵ و ۷۱ و ۷۲

پر لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ "میں شہر علم ہوں

اور علیؑ اس کے دروازہ ہیں"

۹۔ سیرۃ النبیؐ از علامہ ابن ہشام مطبوعہ مطبع حجازی

قاہرہ مصر جلد دوئم ص ۱۲۳ و ۱۲۴ و تاریخ ابو الفدا جلد

اول صفحہ ۱۲۷ و تاریخ ابن خلدون اردو ترجمہ جلد سیوم

صفحہ ۶۲ و حبیب السیر جلد اول ص ۲۷ و نیز کتاب

مطالب السئول و تفسیر کشاف، و در منثور اور

ابطال الباطل وغیرہ وغیرہ میں لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے جب صحابہ و مہاجرین میں عقد مواخاۃ قائم کیا تو حضرت علیؑ کا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ یہ دنیا و آخرت دونوں جگہ میرے بھائی ہیں۔

نمبر۱۰ امام حاکم نے مستدرک جلد ۳ ص ۱۳۰ اور ۱۴۲ پر و محب الدین طبری نے ریاض النضرہ جلد ۲ باب ۴ فصل ۶ صفحہ ۱۶۵ تا صفحہ ۱۶۷ پر و علامہ ابن عبدالبر نے استیعاب فی معرفۃ الاصحاب جلد دوئم ص ۴۷۴ پر درج کیا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ جس نے علیؑ سے محبت کی اُس نے مجھ سے محبت کی اور جس نے مجھ سے محبت کی اس نے خدا سے محبت کی اور جس نے علیؑ کو غضبناک کیا اس نے خدا کو غضبناک کیا اور علیؑ کا دوست میرا دوست ہے اور علیؑ کا دشمن میرا دشمن ہے۔

نمبر۱۱ ملا علی متقی نے کنز العمال الجزء السادس ص ۱۵۵ پر و امام حاکم نے مستدرک میں الجزء الثالث والاربعون ص ۲۷ و ۲۸ پر و حافظ ابو نعیم نے حلیۃ الاولیاء جلد اول

صفحہ ۸۶ پر اور شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ الباب الثالث والاربعون ص ۱۲۶ اور ۱۲۷ پر زید بن ارقم سے روایت کی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ جو شخص چاہتا ہے کہ میری زندگی کی طرح اُس کی زندگی ہو اور میری موت کی طرح اُس کی موت ہو اور جنت الخلد میں اس کو رہائش ملے تو اُس کو چاہیے کہ علیؑ ابن ابی طالبؑ سے محبت کرے کیونکہ وہ تم کو ہدایت سے کبھی باہر نہ نکالے گا اور نہ ضلالت میں داخل کرے گا۔

۱۲۔ ملا علی متقی نے کنز العمال الجزء السادس ص ۴۰۲ پر و علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ باب التاسع فصل الثانی صفحہ ۷۵ پر اور محب الدین طبری نے ریاض النضرہ الجزء الثانی باب الرابع فصل السادس صفحہ ۱۷۲ و صفحہ ۲۰۲ پر حضرت رسولؐ کی ایک حدیث لکھی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ اے علیؑ تم جنت و دوزخ کے تقسیم کرنے والے ہو۔

۱۳۔ "خانصاحب" آغا محمد سلطان مرزا نے اپنی کتاب البلاغ المبین کتاب اول کے صفحہ ۲۸۹ و صفحہ ۲۹۰ پر

بحوالہ کتاب المناقب مولفہ محمد ابن حمران، تفسیر آیہ کریمہ "القیا فی جہنم کل کفار عنید" کہ جس کا ترجمہ یہ ہے کہ تم دونوں کل کفار اور عنید کو جہنم میں ڈال دو (پ ۲۶ سورہ ق ع ۲) کے سلسلہ میں حضرت رسولؐ کی ایک حدیث لکھی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو خدا کی طرف سے ایک منادی مجھ کو اور علیؑ کو ندا کرے گا کہ اے محمدؐ و علیؑ تم دونوں ہر ایک شخص کو جو محمدؐ کی نبوت سے اور علیؑ کی ولایت سے منکر تھا اُسے جہنم میں ڈال دو پس ہم دونوں ہر اُس شخص کو جو میری نبوت یا علیؑ کی ولایت کا منکر تھا جہنم میں ڈال دیں گے۔

نمبر ۱۲ جناب شیخ سلیمان الحنفی نے اپنی کتاب ینابیع المودۃ مطبوعہ اسلامبول قسطنطنیہ سنہ ۱۳۰۱ھ میں باب السادس عشر ص ۸۳ تا ۸۶ پر حضرت علیؑ کے فضائل میں چند مختلف صحیح احادیث کو توثیق کے ساتھ ایک جگہ جمع کر دیا ہے۔ جس میں حدیث نمبر ۱۲ و نمبر ۱۳ کتاب ہذا بھی موصوف نے

درج فرمائی ہے اور اس کے علاوہ موصوف نے علامہ حموینی کی کتاب فرائد السمطین سے حضرت رسولؐ کی ایک یہ بھی حدیث لکھی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ قیامت کے دن میرا مرتبہ سب سے بلند ہوگا اور میں اُس دن نور کے ایک بلند و بالا ممبر کے سب سے بالائی حصہ پر ہوں گا اور ایک نور کی چادر اوڑھے ہوں گا۔ میرے سر پر رسالت و کرامت کا تاج ہوگا اور علیؑ ابن ابی طالبؑ مجھ سے صرف ایک درجہ نیچے ہوں گے اور میرا لواء حمد ان کے ہاتھ میں ہوگا۔ اس لواء حمد پر لکھا ہوگا کہ سوائے خدا کے کوئی معبود نہیں ہے۔ اور محمدؐ خدا کا رسولؐ ہے اور علیؑ خدا کا ولی ہے اور علیؑ کے دوست فلاح پانے والے اور فائز ہیں۔ پس اُس دن کوئی رسولؐ یا نبیؑ یا صدیق یا شہید یا مومن نہ ہوگا لیکن یہ کہ وہ ہماری طرف دیکھ رہا ہوگا اور وہ کہہ رہے ہوں گے کہ مبارک خوشی ان دونوں بندگان خدا کیلئے ہے دیکھو کہ خدا نے ان کو کتنی بزرگی دی ہے۔ پس ایک منادی ندا کرے گا کہ جس کی

آواز تمام خلائق سنے گی کہ محمدؐ حبیب خدا ہیں اور علیؑ ولی اللہ ہیں۔

پس رضوان خزانہ دار جنت آئے گا اور کہے گا کہ مجھے میرے خدا نے حکم دیا ہے کہ میں جنت کی کنجیاں آپ کے حوالہ کردوں یہ لیجئے جنت کی کنجیاں۔ پس میں ان کو لے لوں گا اور اپنے بھائی علیؑ کو دیدوں گا۔ پھر مالک خزانہ دار دوزخ آئے گا اور کہے گا کہ میرے خدا نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں جہنم کی کنجیاں آپ کے حوالہ کردوں۔ یہ لیجئے یہ دوزخ کی کنجیاں ہیں پس میں ان کو بھی لے کر اپنے بھائی علیؑ کو دے دوں گا پس علیؑ جہنم کے کنارے کھڑے ہو کر اس کی زمام اپنے ہاتھ میں لے لیں گے۔ پس اُس وقت جہنم کا زور و شور بلند ہو گا اور اُس کی گرمی تیز ہو گی۔ علیؑ اس وقت جہنم سے کہیں گے کہ اس کو چھوڑ دے یہ میرا دوست ہے اور اس کو لے لے یہ میرا دشمن ہے۔ اُس دن جہنم علیؑ کی اطاعت میں ہو گا اور جو علیؑ حکم دیں گے وہ کرے گا اور وہ علیؑ کا ایسا مطیع ہو گا جیسا تم میں سے کوئی اپنے دوست کیلئے ہوتا ہے۔

۱۵ جناب شیخ سلیمان الحنفی نے اپنی کتاب ینابیع المودۃ مطبوعہ اسلامبول قسطنطنیہ الباب العشرون صفحہ ۹۱ و باب الرابع والاربعون صفحہ ۱۳۰ پر اور علامہ حموینی نے فرائد السمطین میں فضائل حضرت علیؑ کے سلسلے میں لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ اگر میری امت روزہ رکھتے رکھتے سوکھی ہوئی ٹہنیوں کی طرح منحنی ہو جائے اور نماز پڑھتے پڑھتے سوکھی لکڑیوں کی طرح بن جائے لیکن اگر اس کے دل میں علیؑ کی طرف سے بغض ہوگا تو خداوند عالم اُن کو اوندھے منہ جہنم میں ڈالدیگا۔

۱۶ جناب شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ الباب السادس والخمسون صفحہ ۲۵۲ پر وعبید اللہ امرتسری نے اپنی کتاب ارجح المطالب کے صفحہ ۱۵۱ پر اور علامہ جلال الدین سیوطی نے احیاء المیت برحاشیہ کتاب الاتحاف ص ۱۱۱ پر و نیز اخطب خوارزمی نے اپنی کتاب المناقب میں یہ حدیث بھی لکھی ہے کہ حضرت رسولؐ نے یہ بھی فرمایا کہ اگر کسی شخص نے خدا کی عبادت اتنے عرصہ تک کی ہو کہ جتنی مدت حضرت نوحؑ اپنی قوم میں

رہے اور اس کے پاس سونا کوہ احد کے وزن کے برابر ہو اور وہ سب راہ خدا میں صرف کر دے اور اُس نے پاپیادہ ایک ہزار حج بھی کئے ہوں اور پھر وہ صفا اور مروہ کے درمیان جبکہ وہ سعی کر رہا ہو مظلوم قتل بھی کر دیا جائے لیکن اگر اس کے دل میں علیؑ کی محبت نہ ہوگی تو وہ جنّت کی خوشبو کبھی نہ سونگھے گا اور نہ جنّت میں داخل ہوگا۔

۱۷ جناب شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ الباب العشرون صفحہ ۹۱ پر جناب اخطب خوارزم نے اپنی کتاب المناقب میں تحریر فرمایا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علیؑ کے ساتھ محبت ایک ایسی نیکی ہے جس کے ساتھ کوئی برائی نقصان نہیں پہونچا سکتی اور بغض علیؑ ایک ایسا گناہ ہے کہ اس کی موجودگی میں کوئی نیکی فائدہ نہیں کر سکتی۔

۱۸ کتاب کنوز الحقائق حرف الیاء میں البار اور علامہ دیلمی نے اپنی کتاب فردوس الاخبار میں بروایت عبداللہ ابن عمر ایک روایت لکھی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علیؑ کی محبت دوزخ سے بچاتی ہے اور گناہوں کو اس طرح کھا جاتی ہے

جس طرح آگ سوکھی لکڑیوں کو۔

نمبر ۱۹ امام ابو اسحاق ثعلبی نے اپنی تفسیر میں بذیل تفسیر آیت اذ اخذ نا من النبیّن میثاقھم الخ (پ ۲۱ سورہ احزاب ع ۱) و علامہ شہاب الدین نے توضیح الدلائل میں علامہ ابن عبد البر نے استیعاب میں و علامہ عبد الوہاب نے اپنی تفسیر انوری میں اور علامہ اخطب خوارزم نے اپنی کتاب المناقب میں بذیل مناقب حضرت علیؑ درج کیا ہے کہ جناب رسولِ خدا نے فرمایا کہ جب میں شب معراج آسمانوں پر گیا تو وہاں تمام انبیاء جمع ہوئے تو خدا کی جانب سے میری جانب وحی ہوئی کہ اے محمدؐ ان سے دریافت کرو کہ تم کن امور پر مبعوث ہوئے تھے۔ پس انھوں نے جواب دیا کہ ہم مبعوث ہوئے تھے اس شہادت پر کہ کوئی معبود نہیں سوائے خدائے بزرگ و برتر کے اور آپ کی نبوت اور علیؑ ابن ابی طالبؑ کی ولایت کے عہد و اقرار پر۔

نمبر ۲۰ بخاری شریف اور مشکوٰۃ شریف میں لسلسلہ مناقب علیؑ ابن ابی طالبؑ درج ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علیؑ

کا خون و گوشت و پوست میرا خون و گوشت و پوست ہے اور علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ میں لکھا ہے کہ علیؑ کے دوست بےحساب بہشت میں داخل ہوں گے اور علیؑ امن کا گھر ہے جو اس میں داخل ہوا وہ مومن ہے اور جو اس گھر کو چھوڑ گیا وہ کافر ہے۔

۲۱ مولوی محمد مبین صاحب نے وسیلۃ النجات کے صفحہ ۸۲ پر و علامہ اخطب خوارزم نے المناقب کے صفحہ ۱۰۷ پر و علی ابن برہان الدین نے سیرت حلبیہ کے صفحہ ۳۴۱ پر اور شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ کے صفحہ ۹۵ پر تحریر کیا ہے کہ جب حضرت علیؑ نے عمر ابن عبدود کو قتل کر دیا تو حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علیؑ کی آج کی ایک ضربت افضل ہے میری امت کے قیامت تک کے اعمال سے اور بقول دوسری روایت یہ فرمایا کہ آج کی علیؑ کی ایک ضربت دونوں جہاں کی عبادت سے بہتر ہے۔

۲۲ جناب ملا علی متقی نے کنز العمال الجزء السادس صفحہ ۱۵۶ پر و محب الدین طبری نے ریاض النضرہ الجزء الثانی

باب الرابع فصل التاسع صفحہ ۲۲۶ پر اور شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ الباب الثالث والاربعون ص ۴۰ پر لکھا ہے۔ جس کے راوی حضرت عمر ہیں کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ اگر ساتوں آسمان اور ساتوں زمینیں ایک پلّے میں ہوں اور علیؑ کا ایمان ترازو کے دوسرے پلّے میں رکھا جائے تو علیؑ کا ایمان بھاری رہے گا۔

۲۳ امام حاکم نے اپنی مستدرک جلد ۳ کے صفحہ ۱۲۴ و ۱۲۸ و ۱۳۵ و ۱۳۸ پر اور علامہ شبلنجی نے اپنی کتاب نور الابصار کے صفحہ ۷۳ پر و محب الدین طبری نے ریاض النضرہ جلد دوئم باب چوتھا فصل چھٹی صفحہ ۱۶۷ پر اور علی متقی نے کنز العمال جلد ۶ ص ۱۵۸ پر درج کیا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علیؑ کی محبّت کا نام ایمان ہے اور علیؑ سے بغض کا نام نفاق ہے۔ اور جو سب سے پہلے داخل بہشت ہوگا وہ علیؑ کا محب ہوگا اور جو سب سے پہلے داخل دوزخ ہوگا وہ علیؑ کا دشمن ہوگا۔

۲۴۔ محب الدین طبری نے ریاض النضرہ باب ۴ فصل ۶ ص ۱۷۲ پر و شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ الباب السابع والثلاثون صفحہ ۱۱۲ و صفحہ ۱۴۰ پر لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ جب قیامت کا دن ہوگا اور جہنم کے اوپر پل صراط قائم کیا جائے گا تو کوئی شخص اُس پل کو عبور نہیں کر سکے گا جب تک کہ اُس کے پاس حبّ علیؑ کا پروانۂ راہ داری نہ ہوگا۔

۲۵۔ جناب شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ صفحہ ۲۴۸ پر سید علی ہمدانی نے مودۃ القربیٰ میں بہ سلسلہ تذکرہ علیؑ ابن ابی طالبؑ اور عالی جناب عبدالوہاب صاحب نے اپنی تفسیر انوری میں بروایت حذیفہ یمانی لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ اگر لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ علیؑ کب امیر المومنین ہوئے تو وہ کبھی ان کے فضل سے انکار نہ کریں۔ اس کے بعد حضرتؐ نے فرمایا کہ یاد رکھو کہ علیؑ اس وقت بھی امیر المومنین تھے جبکہ آدمؑ پیدا بھی نہیں ہوئے تھے۔

۲۶۔ علامہ ابن مردویہ نے اپنی کتاب مناقب میں اور علامہ ابن قتیبہ دینوری نے اپنی کتاب الامامت والسیاست

میں اور شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ میں اور علی ابن شہاب ہمدانی نے مودۃ القربیٰ میں لکھا ہے کہ "علیؑ افضل بشر ہیں۔ اور جس شخص نے اس سے انکار کیا وہ کافر ہے۔

۲۷۔ سید علی ابن شہاب ہمدانی نے مودۃ القربیٰ میں اور امام محمد ابن عیسیٰ ترمذی نے اپنی کتاب ترمذی شریف میں لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علم کے دس حصے کئے گئے ہیں جن میں سے نو حصے مجھے اور علی کو عطا ہوئے اور دسویں حصے میں تمام دنیا شریک ہے اور اس دسویں حصے میں بھی میں اور علیؑ شامل ہیں۔

۲۸۔ علامہ ابن عبدالبر اپنی کتاب استیعاب میں اور البلاغ المبین کتاب اول کے صفحہ ۵۵ پر لکھا ہے کہ ابن عباسؓ کہتے تھے کہ علیؑ میں چار بزرگیاں ایسی تھیں جو ان کے سوا کسی اور میں نہ تھیں اور وہ حسب ذیل ہیں۔

۱۔ یہ کہ حضرت علیؑ وہ تھے جنھوں نے سب سے پہلے حضرت رسول کے ساتھ نماز ادا کی۔

۲۔ یہ کہ جناب رسولؐ خدا کے تمام معرکوں میں علم اسلام جناب علی مرتضیٰؑ ہی کے ہاتھ میں رہا۔ یعنی آپ کبھی بھی کسی کے محکوم نہیں بنائے گئے۔

۳۔ یہ کہ آپ ہمیشہ لڑائی میں ثابت قدم رہے اور جہاد سے کبھی بھی فرار نہیں کیا۔

۴۔ یہ کہ آپ نے جناب رسولؐ خدا کو آخری وقت کا غسل دیا اور قبر میں اتارا۔

۲۹۔ امام حاکم نے اپنی کتاب مستدرک الجزء ثالث کتاب معرفتہ الصحابہ صفحہ ۱۳۵ پر اور علامہ شبلنجی نے نور الابصار ص ۷۱، ۷۲ پر اور محب الدین طبری نے ریاض النضرہ باب الرابع فصل السادس صفحہ ۱۹۸ و صفحہ ۱۹۹ پر لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ میرے بعد میری اُمت میں سب سے زیادہ عادل اور جھگڑوں کے صحیح فیصلہ کرنے والے علیؑ ابن ابی طالبؑ ہیں۔

۳۰۔ علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ الباب التاسع الفصل الاول صفحہ ۷۲ پر اور علامہ شبلنجی نے نور الابصار میں

ص۶۹ پر اور علامہ جلال الدین سیوطی نے اپنی "تاریخ الخلفاء" میں ص۱۱۳ پر اور حسین دیار بکری نے تاریخ الخمیس الجزء اول ص۳۲۲ پر تحریر کیا ہے کہ ابن سعد نے اپنے اسناد سے حسن بن زید سے نقل کیا ہے کہ حضرت علیؑ نے کبھی بتوں کی پرستش نہیں کی اسی وجہ سے ان کو کرم اللہ وجہہ کہتے ہیں۔ حق یہ ہے کہ دراصل صدیق وہی ہیں کیونکہ بتوں کو انھوں نے کبھی سجدہ نہیں کیا۔

۳۱ عالیجناب اخطب خوارزم نے "المناقب" میں اور ابو یعلی نے اپنی مسند میں اور علامہ مسعودی نے مروج الذہب میں و نیز ایک جماعت علماء اسلام نے اپنی اپنی کتابوں میں اس "حدیث طیر" کو درج کیا ہے جن کے اسماء گرامی معہ کتابوں کے نام کے صاحب البلاغ المبین نے البلاغ المبین کتاب اول کے ص۱۴۱ لغایۃ ص۱۶۴ پر درج فرمایا ہے۔ اس "حدیث طیر" کا لب لباب اور خلاصہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضرت رسولؐ کے پاس ایک بھنا ہوا طائر ہدیتہً پیش کیا گیا۔ حضرت رسولؐ نے کھانے کے قبل دعا

کی خداوندا جو شخص تمام مخلوق میں تیرا محبوب ترین ہو اس کو اس وقت بھیج دے تاکہ وہ میرے ساتھ اس طیر کے کھانے میں شریک ہو۔ حضرتؐ کی دعا پر حضرت علیؑ تشریف لائے اور حضرت کے ساتھ شریک طعام ہوئے اور حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا کے نزدیک اس کی تمام مخلوق میں میرے بعد علیؑ خدا کے محبوب ترین بندے ہیں۔

۳۲ جناب علی متقی نے کنز العمال الجز السادس ص۱۵۳ پر اور علامہ ابن حجر مکی نے صواعق محرقہ میں ص۷۵ پر اور شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ میں ص۲۸ پر لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ میری امت کے واسطے علیؑ باب حطہ (کے مثال) ہیں پس جو اس میں داخل ہوا (یعنی جس نے ان کے آگے سر تسلیم خم کیا اور ان سے متمسک ہوا) وہ مومن ہوا اور جس نے ان سے انحراف کیا وہ کافر ہو گیا۔

۳۳ شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ ص۹۴ پر اور شیخ کمال الدین دمیری نے حیواۃ الحیوان میں ص۲۷ پر اور شاہ

عبدالحق صاحب دہلوی نے مدارج النبوۃ جلد دوئم ص۲۱۳ پر اور جناب مولوی حیدر الدین صاحب نے روائح المصطفیٰ کے ص۱۰ پر لکھا ہے کہ جب جنگ خندق میں حضرت علیؑ عمر ابن عبدود سے لڑنے نکلے تو حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ کلِ ایمان کلِ کفر کے مقابلہ کے لئے جارہا ہے اور حضرت علیؑ نے جب اس کو قتل کر دیا تو آنحضرت نے فرمایا کہ اے علیؑ مبارک ہو تمھیں کیونکہ اگر تمھارا صرف آج کا عمل میری تمام امت کے اعمال کے ساتھ وزن کیا جائے تو تمھارے عمل کا پلہ بھاری رہے گا۔

۳۷ شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ مطبوعہ اسلامبول قسطنطنیہ الباب الخامس عشر ص۸۳ پر اور اخطب خوارزم نے المناقب ص۳۷ پر اور علامہ حموینی نے فرائد السمطین میں فضائل حضرت علیؑ کے سلسلہ میں لکھا ہے کہ عبداللہ ابن عمر کہتے ہیں کہ میں نے جناب رسولؐ خدا کو کہتے ہوئے سنا کہ مجھ سے خداوند عالم نے شب معراج حضرت علیؑ کے لہجہ میں کلام کیا۔ میں نے سوال کیا کہ خداوندا تو مجھ سے کلام کر رہا ہے یا علیؑ؟

خدا کی طرف سے الہام ہوا کہ اے محمدؐ چونکہ میں جانتا ہوں کہ تیرے دل میں مخلوق خدا میں علیؑ سے زیادہ کسی سے محبت نہیں ہے اس لئے میں تجھ سے علیؑ کے لہجہ میں باتیں کر رہا ہوں۔

۳۵ علامہ ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری فی شرح بخاری الجز السابع ص۵۸ پر و علیؑ متقی نے کنز العمال الجز السادس ص۱۵۵ پر لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ جو مومن ہوگا وہ علیؑ سے بغض نہیں رکھے گا اور جو منافق ہوگا وہ علیؑ سے محبت نہیں کرے گا۔

۳۶ علامہ سبط ابن جوزی نے تذکرہ خواص الامہ الباب الثانی ص۱۷ پر اور شیخ سلیمان الحنفی نے ینابیع المودۃ الباب السادس ص۴۷ و ص۲۵۱ پر لکھا ہے کہ جابرؓ ابن عبد اللہ اور ابو ذرؓ سے مروی ہے کہ زمانۂ رسولؐ میں ہم لوگ منافقوں کو صرف بغض علیؑ سے شناخت کیا کرتے تھے۔

۳۷ سید علی ہمدانی نے مودۃ القربیٰ مودۃ الرابعہ والسادس میں لکھا ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ علیؑ ابن طالبؑ میرے بھائی۔ میرے وزیر۔ میرے خلیفہ اور میرے بعد سب سے افضل

ہیں اور وہی میرے بعد میری ذمہ داری ادا کریں گے اور
میرے وعدے بھی پورے کریں گے۔

۳۸ کتاب "المناقب" اخطب خوارزم ص۱۷ و ینابیع المودۃ
الباب الرابع والاربعون ص۱۳۳ و تذکرہ خواص الامہ ص۱۳
و نیز بخاری شریف و صحیح مسلم و بین الصحیحین اور مسند امام
احمد بن حنبل باب فضائل علیؑ ابن طالبؑ میں درج ہے کہ حضرت
رسولؐ نے فرمایا کہ قیامت کے دن حضرت علیؑ ساقی کوثر ہوں گے
اپنے دوستوں کو سیراب کریں گے اور اپنے دشمنوں کو محروم
رکھیں گے۔

۳۹ کتاب فضائل مرتضوی کلاں مرتبہ عالیجناب مرزا باقر علی
بیگ صاحب کے ص۱۵۵ پر درج ہے کہ ابوسعید خدری نے
روایت کی ہے کہ ایک روز میں ابطح میں رسولؐ مقبول کی خدمت
بابرکت میں حاضر تھا اور ایک گروہ کثیر بھی اصحاب سے حاضر
تھا کہ ناگاہ دور سے ایک غبار بلند ہوا جو دم بدم ہمارے
نزدیک ہوتا چلا آیا یہاں تک کہ وہ برابر روئے مبارک

جناب رسالت مآبؐ کے پہونچ کر ٹہر گیا اور اس غبار میں سے ایک آواز آئی کہ السلام علیک یا رسولؐ رب العالمین۔ آپؐ نے جواب سلام دیا اور پوچھا کہ تو کون ہے؟ اس نے جواب دیا کہ یا حضرت میں قوم جن میں سے ہوں میرا نام عرفطہ بن شمراخ ہے اور میں آپ کی بعثت کے قبل آسمان پر جایا کرتا تھا اور وہاں کی باتیں سن کر سب کو خبر دیا کرتا تھا لیکن جب سے آپکی بعثت ہوئی تب سے ہم کو آسمان پر جانے سے روک دیا گیا۔ بعد میں میرے شامل حال توفیق الٰہی ہوئی کہ میں آپ پر ایمان لایا جس کی وجہ سے میری قوم میری دشمن ہو گئی اور اس نے مجھ پر ظلم و ستم کرنا شروع کر دیا ہے اور اس جنگل پر قبضہ کر لیا ہے جس میں میرے مویشی چرا کرتے تھے۔ پس میں اپنے قوم کے ظلم کی فریاد آپ کے پاس لایا ہوں اور آپ سے مدد چاہتا ہوں۔

حضرت رسولؐ نے اس کی یہ فریاد سن کر اسے حکم دیا کہ اے عرفطہ اب تو ہمارے سامنے اس صورت پر ظاہر ہو جس صورت پر خدا نے تجھے خلق کیا ہے۔ اس نے یہ سن کر سمعاً و طاعتاً کہا پس

ہم نے دیکھا کہ غبار میں سے ایک شخص پیدا ہوا کہ سر اس کا دراز۔ آنکھیں درمیان پیشانی کے چھوٹی چھوٹی۔ حلقے آنکھوں کے مثل ریچھ کے۔ سارے بدن پر بال۔ دانت مثل بھیڑیئے کے دراز تھے۔

حضرت رسولؐ نے اس کے بعد سب سے پہلے حضرت ابوبکر کو حکم دیا کہ اے ابوبکر! اپنے بھائی عرفطہ کے ساتھ جاؤ اور اسکی مدد کرو۔ ابوبکر نے پوچھا کہ یا حضرت یہ لوگ کہاں رہتے ہیں؟ آپ نے فرمایا زمین کے نیچے۔ پس ابوبکر نے عرض کیا کہ یا حضرتؐ مجھ میں اس قدر طاقت و قوت نہیں ہے کہ میں اس کے ساتھ جا کر اس کی مدد کر سکوں۔ اس لیے مجھے اس کام سے معاف رکھا جائے۔ یہ سن کر حضرتؐ نے حضرت عمر سے کہا کہ اے عمر تو جا اور اس کام کو کر لیکن عمر نے بھی وہی عذر کیا جو حضرت ابوبکر نے کیا تھا۔ اس کے بعد حضرت رسولؐ حضرت علیؑ کی طرف مخاطب ہوئے اور انھیں حکم دیا کہ اے علیؑ عرفطہ کے ساتھ جاؤ اور اس کی مدد کرو اور اس کی قوم کی ہدایت کرو اور اگر وہ راہِ ہدایت قبول نہ کریں ان سے جنگ کر کے ان کو قتل کرو۔ جناب

امیر نے کہا سمعاً و طاعتاً اور شمشیر لے کر عرفطہ کے ساتھ روانہ ہوئے۔
ابو سعید خدری ناقل ہیں کہ میں اور سلمانؓ فارسی اور بہت سے
لوگ بھی ان دونوں کے ہمراہ روانہ ہوئے کہ دیکھیں کہاں جاتے
ہیں۔ پس وہ عرفطہ کے ہمراہ مابین صفا و مروہ پہونچے تو وہاں
کی زمین یکایک شق ہو گئی پہلے عرفطہ زمین کے اندر چلا گیا بعد
میں جناب امیرؑ بھی اس میں داخل ہو گئے اس کے بعد زمین
بدستور مل گئی اور ہم لوگ وہاں سے واپس ہوئے لیکن پریشان
تھے اور جب حضرت رسولؐ سے آکر سب حال بتلایا تو آپ نے اطمینان
دلایا۔ پھر بعد نماز عصر قریب غروب آفتاب کے حضرت رسولؐ ہم
لوگوں کو ساتھ لے کر اس مقام پر آئے جس مقام پر عرفطہ کے
ہمراہ حضرت علیؑ زمین میں تشریف لے گئے تھے کہ یکایک پھر زمین
شگافتہ ہوئی اور عرفطہ آگے اور جناب امیرؑ اس کے پیچھے ہاتھ میں
تلوار خونچکاں لئے ہوئے برآمد ہوئے۔ پس ان کو اس حال میں
دیکھ کر سبھوں نے تکبیر کہی۔ جناب رسولؐ خدا نے دوڑ کر گلے سے لگا
لیا۔ پیشانی پر بوسہ دیا اور فرمایا کہ اے علیؑ وہاں کا حال کہو حضرت

علیؑ نے عرض کیا کہ یا حضرت جب میں عرفطہ کے ہمراہ اس کی قوم کے
پاس گیا تو ان کے لئے تین چیزوں میں سے ایک چیز کے قبول کرنے
کی دعوت دی۔ انھوں نے تینوں چیزوں میں سے ایک چیز کو
بھی قبول نہ کیا۔ اوّل میں نے ان سے اسلام لانے کے لئے کہا۔
انھوں نے انکار کیا تو میں نے ان سے جزیہ دینے کے لئے کہا۔
انھوں نے اس سے بھی انکار کیا تو میں نے تیسری چیز یہ کہی کہ
اچھا تم عرفطہ سے اس شرط کے ساتھ صلح کر لو کہ ایک روز چراگاہ
تمھارے پاس رہے اور ایک روز عرفطہ کے پاس رہے اور
جب انھوں نے اس چیز کو بھی نہیں مانا تو میں نے ان سے قتال
کیا اور اکثر اجنّہ کو قتل کیا۔ بقیہ لوگوں نے پناہ چاہی اور اسلام
لانے کا اقرار کیا پس میں نے ان کو امان دی انھوں نے اسلام
قبول کیا اور عرفطہ سے مصالحت کر لی اور بعد اس کے حاضر خدمت
ہوا ہوں۔ عرفطہ نے حضرت رسولؐ کا شکریہ ادا کیا کہ اگر آپ
میری مدد نہ فرماتے اور حضرت علیؑ کو نہ بھیجتے تو میں تباہ و برباد
ہو جاتا۔ حضرت رسولؐ نے عرفطہ کو رخصت کیا اور سبھوں کو ساتھ

لے کر واپس ہوئے۔

۱۹۴ کتاب فضائل مرتضوی کلان مرتبہ عالیجناب مرزا باقر علی صاحب کے ۱۷۸ پر درج ہے جس کے راوی خود حضرت ابو بکر ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ بعد فتح مکہ حضرت رسولؐ نے سورہ برائت کی چند آیتیں مجھے دے کر حج کے موقع پر مکّہ کی طرف بھیجا تھا تاکہ میں کفار کے درمیان میں اس کو پڑھ کر انھیں سناؤں۔ پس جب میں اہل مدینہ کے ساتھ جو حج کرنے کے لئے جا رہے تھے امیر حج بن کر روانہ ہوا تو راستہ ہی میں میرے عقب سے میرے پاس حضرت علیؑ پہونچے اور مجھ سے کہا کہ حضرت رسولؐ نے مجھے بھیجا ہے تاکہ میں تم سے وہ آیتیں لے لوں اور خود مکہ جاکر اس کی تبلیغ کردوں اور تمھیں حضرت رسولؐ کے پاس واپس بھیج دوں۔ پس میں نے وہ آیتیں حضرت علیؑ کو دیدیں اور حضرت رسولؐ کے پاس واپس مدینہ ہوا۔ اور مجھے اپنی معزولی کا بہت رنج ہوا اور اتنا رنج کہ جب میں حضرت رسولؐ کی خدمت میں پہونچا تو زار و قطار رو رہا تھا اور

حضرتؐ سے عرض کیا کہ یا رسولؐ اللہ آیا کچھ مجھ سے خطا ہوئی جو آپ نے ایک کام مجھے سپرد کر کے مجھے اس سے معزول فرمایا؟ آپ نے فرمایا کہ نہیں مجھے خدا کا حکم پہونچا ہے کہ اس کام کو یا تو میں خود انجام دوں یا وہ شخص انجام دے جو مجھ سے ہو۔ پس اسی لئے میں نے حضرت علیؑ کو بھیجا کہ وہ آیتیں تم سے لے لیں اور خود اس کی تبلیغ کریں اور تمھیں میرے پاس واپس بھیج دیں۔

۱۴۱ فضائل مرتضوی کلاں مرتبہ عالیجناب مرزا باقر علی بیگ صاحب کے ص۱۰۷ و ص۱۰۸ پر بحوالہ حق الیقین ملا محمد باقر صاحب مشہور بہ علامہ مجلسی علیہ الرحمہ لکھا ہے جس کی راوی اسمارؓ بنت عمیس ہیں کہ ایک روز جناب رسولؐ مقبول نے حضرت علیؑ کو ایک ضروری کام کے واسطے کہیں بھیجا جب آپ اس کام کو کر کے واپس تشریف لائے تو جناب رسولؐ خدا نماز عصر پڑھ چکے تھے۔ حضرت علیؑ جب حضرت رسولؐ کے پاس آکر بیٹھے تو آپؐ نے سر مبارک اپنا جناب امیرؑ کی گود میں رکھ کر آرام کیا۔

اتفاقاً اسی حال میں وحی نازل ہونا شروع ہوئی اور آپ
اسی حالت میں اتنی دیر تک وحی میں مصروف و مشغول رہے
کہ آفتاب غروب ہو گیا۔ جب وحی منقطع ہوئی تو آفتاب غروب
ہو چکا تھا۔ جناب رسولؐ خدا نے حضرت علیؑ سے دریافت کیا کہ
اے علیؑ! تم نے نماز عصر پڑھی تو آپ نے جواب دیا کہ اے رسولؐ
مقبول! مجھے ناگوار ہوا کہ سر مبارک گود سے اتار کر زمین پر
رکھوں اس لئے میں نے (محض اشارہ سے نماز پڑھ لی ہے اور)
اس طرح سے نہیں پڑھی جیسے میں پڑھا کرتا تھا۔ یہ سن کر
جناب رسولؐ خدا نے دست دعا جانب آسمان اٹھا کر دعا فرمائی
کہ بار الہا! علیؑ تیری اور تیرے رسولؐ کی اطاعت اور بندگی
میں تھا پس آفتاب کو اس پر پھیر تا کہ وہ نماز عصر کو با اطمینان
اسی صورت سے پڑھے جیسے وہ پڑھا کرتا ہے۔ پس اسمار کہتی ہیں
کہ واللہ میں نے دیکھا کہ آفتاب نے رجعت کی اور افق مغرب
سے طلوع کر کے اس قدر بلند ہوا کہ وقت فضیلت عصر کا ظاہر
ہوا اور حضرت علیؑ نے نماز عصر اطمینان کے ساتھ ادا کی اور

پھر آفتاب غروب ہو گیا۔[1]

۴۲ کتاب فضائل مرتضویؑ کلاں مرتبہ عالیجناب مرزا باقر علی بیگ صاحب صفحہ ۴۴ پر درج ہے جو ابو سعید تمیمی سے مروی ہے کہ حضرت رسولؐ نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ اے علیؑ تم ناکثین وقاسطین اور مارقین سے جنگ کرو گے۔ پس کسی نے حضرت علیؑ سے دریافت کیا کہ یا حضرت یہ کون لوگ ہیں؟ تو آپ نے فرمایا کہ ناکثین سے مراد اہل جمل ہیں اور مارقین سے مراد خوارج ہیں اور قاسطین سے مراد معاویہ اور اس کے اصحاب ہیں۔

---

[1] واضح ہو کہ حضرت علیؑ کے لئے رجعت شمس کئی مرتبہ ہوا ہے ایک بار تو حضرت رسولؐ مقبول کی زندگی میں اور کئی بار بعد رسولؐ جن میں سے ایک بار تو رجعت شمس بوقت مراجعت جنگ نہروان ہوا ہے اور دوسری بار رجعت شمس بابل میں ہوا جس کی تفصیل بھی فضائل مرتضوی کلاں مرتبہ عالیجناب مرزا باقر علیؑ بیگ صاحب صفحہ ۱۰۵ اور صفحہ ۱۰۶ پر درج ہے۔ (مؤلف)

## سینتیسواں باب [۳۷]

# تتمہ کلام یعنی ناظرین کتاب ہذا کے لئے دعوت فکر

یاد رکھیے کہ اس کتاب میں سوانح حیات جناب فاطمہ زہرؑا کے ساتھ ساتھ اور جو بھی باتیں میرے نزدیک ضروری تھیں وہ سب میں نے آپ حضرات کے سامنے اہلسنت والجماعت کی کتابوں سے صراحت کے ساتھ پیش کر دی ہیں۔

۱۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے دوسرے باب میں جناب فاطمہ زہرؑا کے اور اس کتاب کے چھتیسویں [۳۶] باب میں مولائے کائنات حضرت علی علیہ السلام کے چند فضائل بھی لکھ دیے ہیں۔

۲۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے سولہویں [۱۶] باب میں خم غدیر کا پورا واقعہ اور حضرت رسولؐ کے اس خطبہ کا خلاصہ بھی تحریر کر دیا ہے جو حضوؐر نے خم غدیر میں ارشاد فرمایا تھا۔

۳۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے چونتیسویں[۳۴] باب میں کتب اہلسنت والجماعت سے اس بات کا بھی ثبوت لکھ دیا ہے کہ حضرت رسول اپنی زندگی ہی میں متعدد موقعوں پر اپنے بعد کے لئے حضرت علیؑ کی خلافت کا اعلان فرما گئے تھے۔

۴۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے تیئیسویں[۲۳] اور چوبیسویں[۲۴] باب میں فدک کا پورا قصہ بھی تفصیل کے ساتھ معہ جناب فاطمہ زہراؑ کے اس خطبہ کے جو آپ نے فدک سے محروم کئے جانے کے بعد ارشاد فرمایا تھا، تحریر کر دیا ہے۔

۵۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے انیسویں[19] باب میں سقیفہ بنی ساعدہ کی کارروائی بھی لکھ دی ہے جس میں حضرت ابوبکر خلیفہ منتخب کئے گئے تھے۔

۶۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے بائیسویں[۲۲] اور اٹھائیسویں[۲۸] باب میں حضرت علیؑ اور حضرت ابوبکر کی وہ گفتگو بھی لکھ دی ہے جو استحقاق خلافت کی نسبت دونوں حضرات میں ہوئی تھی۔

۷۔ یہ کہ میں نے اس کتاب کے انتیسویں[۲۹] باب میں بعض

اصحاب رسولؐ کے غلط رویہ کی نسبت کچھ علماء اہلسنت والجماعت کے خیالات اور اکتیسویں[۳۱] باب میں ان کی نسبت حضرت رسولؐ کی چند پیشینگوئیوں کو بھی لکھ دیا ہے جو حضورؐ نے ارشاد فرمائی ہیں۔

نمبر۸ یہ کہ میں نے اس کتاب کے تیسویں[۳۰] باب میں قرآن پاک اور اصحاب رسولؐ کے واقعات سے اس بات کو بھی ثابت کر دیا ہے کہ اصحاب رسولؐ معصوم اور محفوظ عن الخطاء نہ تھے اور ان کی نسبت جو یہ حدیث بیان کی جاتی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ " اصحابی کلھم عدول اقتدیتھم اھتدیتھم " یعنی ہمارے اصحابؓ سب کے سب عادل ہیں۔ ان میں سے جس کی بھی پیروی کی جائے ہدایت کے لئے کافی ہے " غلط ہے اور حضرت رسولؐ کی طرف غلط منسوب کر دی گئی ہے۔

نمبر۹ میں نے اس کتاب کے بتیسویں[۳۲] باب میں یہ بھی دکھلا دیا کہ اسلام میں شیعہ اور سنی فرقے کب پیدا ہوگئے اور انکی بنیاد کیا ہے۔

نمبر۱۰ میں نے اس کتاب کے پندرہویں باب میں یہ بھی دکھلا

دیا ہے کہ وہ اقربا اور اہلبیتِ رسولؐ کہ جن کی محبت قرآن پاک کی آیۂ مودت "قُلْ لَا أَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا إِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبَىٰ" (پ۲۵ سورہ شوریٰ ع ۳ ۱) میں اجرِ رسالت بنا کر ہر مسلمان کے لئے واجب اور فرض کر دی گئی ہے ان میں حضرت علیؑ اور جناب فاطمہ زہرؑا مخصوص اقربا میں سے ہیں۔

(۱۱) میں نے اس کتاب کے تیرہویں باب میں آپ حضرات کے سامنے یہ بھی واضح کر دیا ہے کہ جناب فاطمہ زہرؑا اور حضرت علیؑ بھی ان مخصوص حضرات کی فہرست میں شامل ہیں جن کی شان میں قرآن مجید کی آیۂ تطہیر "إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا" ۲ (پ۲۲ سورہ احزاب

---

۱ اس آیت کا بامحاورہ ترجمہ یہ ہے کہ (اے رسولؐ) آپ اپنی امت سے فرما دیجئے کہ ہماری رسالت کی مزدوری صرف یہ ہے کہ تم میرے عزیز و قریب (یعنی میرے اہلبیت) سے محبت کرو۔

۲ اس آیت کا بامحاورہ ترجمہ یوں ہے "تحقیق کہ اللہ کا ارادہ یہی ہے کہ اے اہلبیتؑ اللہ تم کو ہر رجس (یعنی گندگی، برائی اور عیب) سے ایسا پاک و پاکیزہ رکھے جو پاک رکھنے کا حق ہے۔"

(۴۷) نازل ہوئی ہے اور اسی لئے کسی بھی حالت میں ان کی نسبت یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا کہ وہ معاذ اللہ کسی بھی معاملے میں غلطی پر ہو سکتے ہیں۔

۱۲؎ یہ کہ میں نے اس کتاب کے دوسرے باب میں متعدد کتب اہلسنت والجماعت کے حوالوں سے (جن میں اہلسنت والجماعت کی صحاح ستہ میں سے صحیح بخاری۔ صحیح مسلم اور صحیح ترمذی بھی شامل ہیں) حضرت رسولؐ کی یہ حدیث بھی لکھ دی ہے کہ حضرت رسولؐ نے فرمایا کہ "فاطمہؑ میرے جگر کا ٹکڑا ہے جس نے اسے اذیت پہونچائی اس نے مجھے اذیت پہونچائی اور جس نے مجھے اذیت پہونچائی اس نے خدا کو اذیت پہونچائی اور جس نے خدا کو اذیت پہونچائی وہ کافر اور ملعون ہے"۔

۱۳؎ یہ کہ میں نے اسی متذکرہ بالا حدیث کے ذیل میں اسی دوسرے باب میں ایک مشہور عالم اہلسنت علامہ ابن حجر مکی کی وہ تحریر بھی پیش کر دی ہے جو موصوف نے اپنی کتاب فتح الباری فی شرح بخاری میں اس متذکرہ حدیث کی بابت لکھی

ہے کہ "بیشک یہ حدیث صحیح ہے" اور اس کے بعد انھوں نے یہ فقرات بھی لکھے ہیں کہ "اس حدیث سے بخوبی ثابت ہے کہ جو بھی فاطمہ زہرؑا کی اذیت کا باعث ہوا اس سے نبیؐ کو اذیت ہوئی۔ پس ہر وہ شخص جس سے کوئی ایسا فعل فاطمہ زہرؑا کے حق میں سرزد ہوا جس سے ان کو اذیت اور رنج پہونچا ہو وہ اس حدیث صحیح کی شہادت سے پیغمبرؐ خدا کو اذیت دینے والا ہوا۔ اور کوئی چیز اس سے بڑھ کر نہیں ہے کہ فاطمہؑ کو اذیت پہونچائی جائے کیونکہ اللہ تعالیٰ قرآن پاک میں فرماتا ہے اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًا[1]" (پ ۲۲ سورہ احزاب ع ۷)

۱۲۱ یہ کہ اس کے بعد میں نے اس کتاب کے باب ۱۲ لغایۃ باب ۲۷ میں اہلسنت والجماعت ہی کی معتبر کتابوں سے نام بنام

---

[1] اس آیت کا ترجمہ یہ ہے۔ تحقیق کہ جو لوگ خدا اور اس کے رسولؐ کو ایذا دیتے ہیں ان پر اللہ دنیا میں بھی لعنت کرتا ہے اور آخرت میں بھی (کرے گا) اور اس نے ان کے لئے رسوا کرنے والا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

یہ بھی واضح کر دیا ہے کہ حضرت علیؑ و جناب فاطمہ زہراؑ کو اصحاب رسولؐ میں سے کن حضرات نے اذیتیں اور تکلیفیں پہونچائیں اور ایسی تکلیفیں پہونچائیں کہ جناب فاطمہ زہراؑ ان حضرات سے اپنے مرتے دم تک ناراض رہیں اور انکی کوشش کرنے کے باوجود بھی وہ معظمہ ان سے راضی نہیں ہوئیں بلکہ اپنے مرتے وقت یہ وصیت فرما گئیں کہ ان حضرات کو ان کے نمازِ جنازہ اور کفن دفن میں شریک نہ ہونے دیا جائے۔

۱۵ یہ کہ میں نے اس کتاب کے دسویں اور بیسویں باب میں اہلسنت ہی کی کتابوں سے یہ بھی واضح کر دیا ہے کہ یہ حضرات جنھوں نے جناب فاطمہ زہراؑ کو تکلیفیں پہونچائیں حضرت رسولؐ کے اس قسم کے اصحاب میں سے تھے کہ جو جنگ کے سخت موقعوں پر مثلاً جنگ احد اور جنگ حنین میں حضرت رسولؐ کو دشمنوں کے نرغہ میں تنہا چھوڑ کر اپنی جان بچانے کے لئے راہِ فرار اختیار کر گئے تھے اور بھاگتے وقت خدا کی اس تہدید کو بھی فراموش کر گئے تھے جو خداوند عالم نے پہلے سے جہاد سے بھاگنے والوں کو انکی سزا سے آگاہ بھی کر دیا تھا

جو قرآن پاک کے پارہ ۹ سورہ انفال آیت ۱۵ اور ۱۶ پر درج ہے جس میں خداوند عالم نے صاف طور سے فرمایا ہے کہ جو بھی جہاد سے راہ فرار اختیار کریگا اسکی سزا آتشِ جہنم ہوگی۔

نمبر ۱۶ یہ کہ میں نے اس کتاب کے سترہویں باب میں اہلسنت والجماعت ہی کی کتابوں سے یہ بھی دکھلا دیا ہے کہ حضرت رسولؐ کے مرض الموت کے زمانہ میں یہی حضرات تھے جنھوں نے باوجود صریحی حکم رسولؐ کے لشکر اُسامہ میں نہ شرکت کرکے حکم رسول کی صریحی مخالفت بھی کی تھی اور ان میں سے حضرت عمر نے تو حضرت رسولؐ کو اُن کے مرتے وقت ایسی ضروری وصیت بھی نہیں لکھنے دی تھی جو وہ حضرت اُمّت کو گمراہی سے بچانے کے لئے لکھنا چاہتے تھے۔

نمبر ۱۷ یہ کہ میں نے اس کتاب کے انیسویں ۱۹ اور بیسویں باب میں اہلسنت والجماعت ہی کی کتابوں سے یہ بھی دکھلا دیا ہے کہ یہ حضرات حضرت رسولؐ کے اس قسم کے اصحاب میں سے تھے کہ جنھوں نے اپنے ذاتی مفاد کے پیشِ نظر

حضرت رسولؐ کے کفن دفن کو بھی پسِ پُشت ڈال دیا تھا اور بعدِ وفاتِ رسولؐ اپنی خلیفہ سازی کی مہم میں اس درجہ مصروف و منہمک ہو گئے تھے کہ کفن و دفنِ رسولؐ کی شرکت کی سعادت سے بھی محروم رہ گئے تھے۔

مدعا یہ کہ ان تمام باتوں سے علاوہ ناظرین کی آگاہی کے لئے میں نے اس کتاب کے اکتیسویں باب میں اہلسنت والجماعت ہی کی کتابوں سے حضرت رسولؐ کی ان چند پیشینگوئیوں کا بھی تذکرہ کر دیا ہے جو حضرت رسولؐ نے مخصوص طور پر اپنے اس قسم کے اصحاب کی نسبت اپنی زندگی ہی میں فرما دیا تھا تاکہ حضرتؐ کے بعد اُمّت کو اس قسم کے اصحاب کو سمجھنے میں کوئی دشواری پیش نہ آئے۔

پس ان تمام باتوں کے پیشِ نظر اور اختتام کلام میں مجھے اپنے اُن ناظرینِ کتاب ہٰذا سے جو اُن متذکرہ قسم کے اصحاب سے بھی خلوص و محبت رکھتے ہوئے اپنے کو محبانِ آلِ رسولؐ میں شمار کرتے ہیں صرف ایک سوال کرنا ہے

جو ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

**سوال** ۔ کیا اِن متذکرہ واقعات سے واقف ہو جانے کے بعد بھی اور خصوصاً اس بات سے بھی آگاہ ہو جانے کے بعد کہ یہ لوگ اِن تمام افعالِ غیر ایمانی کے مرتکب ہوئے ہیں جن کا تذکرہ اوپر نمبر شمار ۱۴ لغایتہ ۱۷ پر کیا گیا ہے۔ ایک سچے مسلمان اور محبِّ آلِ رسولؐ کے لئے یہ ممکن ہے کہ وہ جناب فاطمہ زہرؑا اور حضرت علیؑ کی سچّی محبّت رکھتے ہوئے اُن کے ستانے والے حضرات سے بھی حسُنِ عقیدت قائم رکھ سکے ؟

پس اگر دوست اور دشمن دونوں کی محبّت ایک ساتھ ایک دل میں جمع ہونا ممکن نہیں تو پھر آپ بھی آلِ رسولؐ کے ستانے والوں کی محبّت کو دل سے دفع فرمائیں اور اپنا نام آلِ رسولؐ کے سچے محبّت کرنے والوں کی فہرست میں درج کرائیں اور اگر آپ کے نزدیک ایسا ہونا ممکن ہے اور آپکی محبت فاطمہ زہرؑا آپ کو اسکی اجازت دیتی ہے

کہ آپ جناب فاطمہ زہرؑا سے بھی محبّت رکھیں اور حالات سے واقف ہوجانے کے بعد ایسے لوگوں سے بھی محبت رکھیں جنھوں نے فاطمہ زہرؑا کو اذیتیں پہونچائی ہیں اور وہ معظمہ اُن سے آخر وقت تک ناراض رہی ہیں تو شوق سے دونوں محبّتیں دل میں رکھیئے لیکن یہ بھی سوچ لیجیے کہ کہیں ایسا کرنے سے ایسا تو نہ ہو کر جناب فاطمہ زہرؑا ہی آپ سے ناراض ہوجائیں اور روز محشر آپ سے فرمائیں کہ ہمارے ساتھ کیسی محبت تھی کہ تم حالات سے واقف ہوجانے کے بعد بھی اُن سے حُسنِ عقیدت اور محبت رکھتے رہے جنھوں نے ہمیں اذیّتیں پہونچائی تھیں اور جن سے ہم مرتے دم تک ناراض رہے تھے۔

پس اگر خدا نخواستہ آپ کی ایسی دورنگی غیر عاقلانہ پالیسی اور محبّت کی سبب سے جناب فاطمہ زہرؑا آپ سے ناراض ہوگئیں تو پھر آپ اس بات کو بھی سوچ لیجیے کہ آپ کا نتیجہ کیا ہوگا اور اس وقت میدانِ حشر میں آپکی کون سفارش اور شفاعت کرے گا؟

بہر حال اس کا فیصلہ آپ خوب سوچ سمجھ کر کریں اور یہ بھی سمجھ لیں کہ یہ زندگی چند روزہ اور ختم ہو جانے والی ہے اور آنے والی زندگی اور اس کا نتیجہ دائمی ہے! ابھی موقعہ غنیمت ہے کہ سانس چل رہی ہے۔ زمانہ بھی امن کا ہے اور آپ بھی آزاد اور صاحبِ اختیار ہیں۔ کسی حکومت کی جابرانہ تلوار بھی آپ کے سر پر نہیں ہے جسکا آپ کو خوف ہو۔ سوچنے اور سمجھنے کا بھی کافی موقع ہے۔ اور اگر آپ کو ان تمام باتوں پر یقین نہیں ہے جو میں نے اس کتاب میں تحریر کیا ہے تو اصل کتابیں بھی معدوم نہیں ہیں۔ ایسی لائبریریاں اسوقت بھی بہت سی ہیں جن میں یہ سب کتابیں موجود ہیں جن کا میں نے اس کتاب میں حوالہ دیا ہے۔ پس اصل کتابیں دیکھ کر اپنا اطمینان فرمالیجئے اور اگر کوئی واقعہ غلط پایئے تو مجھ سے باز پرس فرمایئے اور اگر صحیح پایئے تو پھر عقل سے کام لیجئے کہ آپ کو ایسے اصحاب رسولؐ سے محبت رکھنی چاہیئے یا نفرت جن سے

جناب فاطمہ زہراؑ کو اذیتیں پہونچیں اور وہ معظمہ مرتے دم تک ان سے ناراض رہیں ؟

اب میں آخر کلام میں آپ حضرات کے لئے یہ دعا کرتے ہوئے اس کتاب کو ختم کرتا ہوں کہ خداوند عالم آپ حضرات کو محمدؐ وآل محمدؐ علیہم السلام کی سچی اور پُر خلوص محبت عطا فرمائے اور اس پر قائم بھی رہیں اور آپ کا حشر و نشر بھی حضرات محمدؐ وآلِ محمدؐ علیہم السلام کے ساتھ ہو (آمین) باقی والسلام

وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغ

راقم الحروف

احقر العباد مظفر علیخاں

آنریری جنرل سکریٹری انجمن ایمانیہ ؟ دریا آباد الہ آباد

نوٹ : اگر آپ انجمن ایمانیہ مذکور کی ان کتابوں کی فہرست ملاحظہ کرنا چاہتے ہیں جو انجمن کی طرف سے اس شرط کے ساتھ فروخت کی جاتی ہیں کہ پسند نہ کرنے کی صورت میں اند ۔ یوم واپس ہو سکتی ہیں تو آپ اس کے اگلے صفحہ کو ملاحظہ فرمائیں :۔

# فہرست کتب

فہرست کتب انجمن ایمانیہ اہم، دریا آباد الہ آباد جو اس شرط کے ساتھ فروخت کی جاتی ہیں کہ پڑھنے کے بعد بھی اگر پسند نہ آئیں تو اندر ۷ یوم واپس کی جاسکتی ہیں۔ بشرطیکہ کتاب خراب اور گندی نہ کی گئی ہو۔

| نمبر شمار | نام کتاب | نام مصنف یا مؤلف کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | جناب فاطمہ زہرا کی سوانحعمری | عالیجناب مظفر علیخاں صاحب آنریری جنرل سکریٹری انجمن ایمانیہ اہم، دریا آباد۔ الہ آباد | 25/- |
| ۲ | حقیقت اسلام اور اس کے صحیح عقائد | " | 12/- |
| ۳ | حقیقت ایمان اور اس کی صحیح تعلیمات | " | 15/- |
| ۴ | اسلامی اخلاق و ادب کی باتیں | " | 25/- |
| ۵ | تحقیق نماز جس میں کتب اہلسنت سے ثابت کیا گیا ہے کہ شیعوں کی نماز بالکل صحیح ہے | | 3/75 |
| ۶ | کشادگی رزق کی بہترین اور مجرب دعائیں | " | 4/50 |
| ۷ | استخارہ کی کتاب مع استخارہ سجادیہ | " | 5/- |
| ۸ | حضرات محمدؐ و آل محمدؐ کی معرفت نورانیت کے ساتھ | " | 15/- |
| ۹ | معتبر حالات انبیاء کرام علیہم السلام جس میں حضرت آدمؑ سے لیکر حضرت موسیٰؑ تک کے حالات درج ہیں۔ | | 20/- |
| ۱۰ | معتبر حالات انبیاء علیہم السلام (جلد دوم) جس میں جناب موسیٰؑ کے بعد جناب عیسیٰؑ تک کے حالات درج ہیں | | 29/- |
| ۱۱ | منہاج السعادہ ترجمہ معراج السعادہ (حصہ اول) | | 20/- |
| ۱۲ | منہاج السعادہ (حصہ دوم) از ملا احمد نراقیؒ مترجمہ مظفر علی خاں صاحب (اسمیں نفس اور روح کے متعلق) | | |
| ۱۳ | مذہب شیعہ کے حق پر ہونے کے دلائل قرآن مجید اور کتب اہلسنت سے | | 26/- |
| ۱۴ | تحفہ ایمانی ہر جائز ضرورت کے پورا ہونے کے لئے دعائیں اعمال و وظیفے | | 25/- |

(حضرت مظفر علی خاں آنریری جنرل سکریٹری آل انڈیا انجمن ایمانیہ اہم، دریا آباد۔ الہ آباد

# چند تبصرے
# جناب فاطمہ زہراؑ کی سوانحعمری کے متعلق

---

۱۔ عالیجناب سید علی نواب صاحب (ایم۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ فاضل ادب اور دبیر کامل) سلطان بہادر روڈ۔ ٹاپہ والی گلی محلہ کاظمین لکھنؤ سے تحریر فرماتے ہیں کہ "اس میں شک نہیں کہ جناب فاطمہ زہراؑ کی ایسی جامع اور حق نما سوانحعمری جو کتب اہلسنت کی مدد سے لکھی گئی ہو کم از کم میری نظر سے تو نہیں گذری تھی اور در اصل یہ اس قابل ہے کہ ہر مومن و مومنہ کے گھر میں رہے اور لوگ اس سے فائدہ اٹھائیں۔"

۲۔ عالیجناب سید واجد علی صاحب ہیڈ مولوی ضلع اسکول چیلاس سنگھ بھوم ضلع بہار سے تحریر فرماتے ہیں کہ "واقعی یہ کتاب ایک منارۂ نور کی حیثیت رکھتی ہے جو طالبانِ راہِ مستقیم کی رہبری کرنے کے لئے بہت کافی ہے۔ در اصل یہ کتاب اس لائق ہے کہ ہر مومن و مومنہ کے گھر کی زینت بنے اور مذہبی اداروں میں رہے تاکہ عوام بھی اس سے فائدہ حاصل کریں۔ خدا آپ کو اس کا اجر عطا فرمائے (آمین)

۳۔ عالیجناب سید غلام یحیٰی صاحب قصبہ ہلور ضلع بستی سے تحریر فرماتے ہیں کہ بلا شک جیسا کہ آپ نے اس کتاب کی نسبت اپنے اشتہار میں تحریر فرمایا ہے میں نے اسے کہیں اس سے

بڑھ کر پایا اور جن جن لوگوں نے بھی اب تک اسے دیکھا سبھوں نے بے حد پسند فرمایا۔ آپ نے یہ کتاب کیا لکھی ہے گویا کوزہ میں دریا بھر دیا ہے۔ خدا آپ کو اس کا اجر دے (آمین)

۴۔ عالیجناب ملک محمد علی صاحب کاٹھ میدان سری نگر (کشمیر) سے تحریر فرماتے ہیں کہ " میں نے یہ کتاب بڑے شوق سے پڑھی اور بہت پسند آئی۔ آپ نے بڑی کدّ و کاوشس سے فریق مخالف کی کتابوں سے حوالہ جات اخذ کر کے معاملہ کو واضح سے واضح تر کر دیا ہے جس سے سارے تشکوک د فع ہو سکتے ہیں۔ خدا آپ کو جزائے خیر دے (آمین)

۵۔ عالیجناب سید محمد رضی صاحب قبلہ محلہ تیرگراں قصبہ زید پور ضلع بارہ بنکی سے تحریر فرماتے ہیں کہ " میں نے کتاب کا از اوّل تا آخر لفظ بلفظ بغور و خوض مطالعہ کیا۔ سبحان اللہ! تاریخ احمدی کے بعد اردو میں اس قدر سواد اعظم کے کتب کے حوالہ جات کے ساتھ دوسری کتاب اگر شائع ہوئی تو اولاً " مولا و معاویہ" تالیف کردہ بابا خلیل داس صاحب بعدہٗ یہ کتاب۔ خداوند عالم بتصدق جناب سیدۂ عالمین صلوٰۃ اللہ علیہا اور اولاد امجاد اطہار علیہم السلام آپ کو اور آپ کی انجمن کو دنیا و آخرت دونوں جگہ جزائے خیر عطا فرمائے (آمین)"

۶۔ عالیجناب سید محمد مہدی صاحب قبلہ ذاکر بے عدیل ور مداح اہلبیت محلہ زید پور ضلع بارہ بنکی سے تحریر فرماتے ہیں کہ " میں نے اس کتاب کا مطالعہ کیا اور بیحد پسند کیا۔

اس کی زبان نہایت شستہ اور عام فہم ہے۔ حوالہ کتب اور ذکر ماخذ سے مزین ہے۔ مومنین کرام اور وابستگان ذمِ اہلبیتؑ رسولؐ انامؑ کے لئے بیشک یہ ایک نادر تحفہ اور قابل قدر سرمایۂ ایمان ہے امید کہ حضرات اس کے خریدنے میں سبقت فرمائیں گے ورنہ اس کے نہ پڑھنے کا افسوس رہ جائے گا۔

۷۔ عالیجناب سید اصغر حسین صاحب ایڈوکیٹ ہونگر حیدرآباد سے تحریر فرماتے ہیں کہ "واقعی آپ کی یہ کتاب معنوی اور صوری دونوں حیثیتوں سے بے عدیل و بے نظیر ہے۔ خان بہادر سید اولاد حیدر صاحب فوق بلگرامی کی کتاب "الزہرا" اور مولوی سید نیاز حسین صاحب قبلہ مرحوم کی تصنیف "ثمرۃ النبوۃ" میں کتب اہلسنت کے حوالے درج نہیں ہیں جسکی تکمیل آپ نے اپنی کتاب میں کردی۔ خدا آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ (آمین)"

۸۔ عالیجناب شمیم احمد صاحب انصاری بڑا گاؤں ضلع جون پور سے تحریر فرماتے ہیں کہ "میں نے یہ کتاب پڑھی۔ واقعی بہت عمدہ کتاب ہے اور ہر لحاظ سے عمدہ ہے۔ میرا تو ذاتی خیال یہ ہے کہ آپ کی بخشش کا ذریعہ یہ کتاب ہے۔ بہرحال اس کا صلہ آپ کو معصومۂ عالم اور ان کے فرزند اور ان کے شوہر اور انکے والد ہی عطا فرمائیں گے۔ انسان اس کی کیا تعریف کر سکتا ہے۔"

۹۔ عالیجناب سید فدا حسین صاحب رضوی مقام بافن پورہ سرینگر کشمیر سے تحریر فرماتے ہیں کہ "میں نے آپ کی یہ کتاب بغور پڑھا اور اس نتیجہ پر پہنچا

کہ بے شک آپ کی یہ کتاب ایک لاثانی کتاب ہے اور اس کے قبل ایسی کتاب میری نظر سے نہ گزری تھی۔ آپ نے تو اس کتاب کے ذریعہ دشمن کے گھر کو اسی کے چراغ سے جلا دیا۔ میں نے اس کتاب کو بہت پسند کیا۔ اس کی تعریف سے میری زبان عاجز و قاصر ہے۔ خدا و رسولؐ اور آئمہ اہلبیتؑ آپ کو اس کا اجر دیں گے۔

۱۔ عالیجناب سید ضامن عباس صاحب کوثر محلہ چاند پورہ ضلع بہرائچ سے تحریر فرماتے ہیں کہ "میں نے آپ کی اس کتاب کو بیحد پسند کیا اور بھی بہت سے لوگوں کو پڑھوایا۔ ہر پڑھنے والے کی زبان پر آپ کے لئے نعرۂ تحسین بلند ہو رہا ہے حقیقت امر بھی یہی ہے کہ یہ کتاب ہماری قوم کے لئے ایک بیش بہا تحفہ ہے۔ میرے خیال میں اس کتاب کا مومنین کے گھر میں رہنا بیحد ضروری اور لازمی ہے۔ خداوند عالم بہ تصدق محمد و آل محمد علیہم السلام آپ کو اس کا اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین"

۱۱۔ عالیجناب قاری سید علی میاں زیدی چیف ایڈیٹر اتحاد ہند و بانی ادارہ باب العلوم لکھنؤ رستم نگر، روضہ حضرت عباس روڈ لکھنؤ ۳ سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے کتاب "جناب فاطمہ زہراؑ کی سوانحعمری" مرتبہ مظفر علی خانصاحب کو شروع سے آخر تک پڑھا اور اسے ایک بہترین کتاب پایا۔ بیشک عالیجناب مظفر علیخانصاحب قابل صد مبارکباد ہیں جنھوں نے ایسی کتاب لکھ کر قوم پر ایک بہت بڑا احسان کیا ہے۔ میری نظر میں یہ کتاب دراصل ایسی ہے کہ اگر اسے قرآن مجید کے ہمراہ اپنی بچیوں کو جہیز میں دیا کریں تو بہت مناسب ہوگا۔ مومنین کو چاہئے کہ اس سے زیادہ سے زیادہ خود بھی فائدہ اٹھائیں اور دوسروں کو بھی پہونچائیں۔

۱۲۔ عالیجناب شمس العلماء ظفر الملت مولانا ظفر الحسن صاحب قبلہ مجتہد دارانامی سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے اس کتاب کو شروع سے آخر تک پڑھی۔ بیشک یہ کتاب ایک لاجواب کتاب ہے اور اس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے مختصر یہ ہے کہ یہ کتاب اس قابل ہے کہ ہر مومن و مومنہ کے گھر کی زینت بنے اور لوگ اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھائیں۔ میری دعا ہے کہ یہ کتاب قبول عام اور بقائے دوام کی عزت حاصل کرے (آمین)

۱۳۔ عالیجناب حکیم سید احتشام حیدر صاحب قاسم علی بابا کی حویلی ڈھولکہ ضلع احمد آباد گجرات سے تحریر فرماتے ہیں کہ

"اس وقت میری عمر کم و بیش اسی سال کی ہے اور میری عمر کا زیادہ حصہ مذہبی کتب بینی میں صرف ہوا ہے لیکن مجھے اس کی نسبت یہ اعلان کرتے ہوئے ذرہ برابر بھی ہچکچاہٹ نہیں ہے کہ اردو زبان میں اب تک ایسی مفید پر از معلومات اور حق نما جناب معصومہ کی سوانح حیات کم از کم میری نظر سے نہیں گذری تھی"

۱۴۔ عالیجناب اقبال حسین صاحب نمبر بی 11/26 گوری گنج بنارس سے تحریر فرماتے ہیں کہ "مجھے یہ کتاب بیحد پسند آئی۔ میرے خیال میں دور حاضر میں میری نگاہ کے سامنے کوئی ایسا مورخ نہیں ہے جو تاریخ اسلام کو اس طرح صحیح و صاف تحریر کرے جیسا کہ آپ نے اپنی مرتبہ کتاب "جناب فاطمہ زہرا کی سوانح عمری" میں لکھا ہے اس لئے آپ سے استدعا ہے کہ آپ میرا نام درج

رجسٹر فرمالیں اور آئندہ جو بھی کتاب آپ لکھیں اسے میرے بلا طلب میرے پاس دی۔ پی سے بھیج دیا کریں ممنون ہوں گا۔

۱۵۔ عالیجناب سید ضامن عباس صاحب کونڑ چاند پور ضلع بہرائچ سے تحریر فرماتے ہیں کہ "میں نے آپ کی اس کتاب کو بیحد پسند کیا اور بہت سے لوگوں کو پڑھوایا۔ ہر پڑھنے والے کی زبان پر آپ کے لئے نعرۂ تحسین بلند ہو رہا ہے۔ حقیقت امر بھی یہی ہے کہ یہ کتاب ہماری قوم کے لئے ایک بیش بہا تحفہ ہے میرے خیال میں اس کتاب کا مومنین کے گھر میں رہنا بے حد ضروری اور لازمی ہے۔

۱۶۔ عالیجناب علی فطرت صاحب صدر ادارۂ عرفان اہلبیت "مکی ۴۳۴ ۲-۲۱ کوچہ درخت لال املی منہدی حیدر آباد سے تحریر فرماتے ہیں کہ "میں نے بڑے اشتیاق سے کتاب پڑھی۔ اس کے بے پناہ ظاہری و معنوی حسن نے متاثر کیا۔ چشم بد دور آپ نے اتنی حسین اور اتنی ضخیم کتاب ارباب نظر کے سامنے پیش کی ہے کہ تشنہ لب نظریں مضامین کی معلومات انگیزیوں سے لبریز ہو کر بالکل سیر ہو جاتی ہیں سیدۃ النساء العالمین جناب فاطمہ علیہا السلام کی زندگی کے جو خدوخال پیش کئے گئے ہیں وہ اپنی پوری تابناکیوں کے ساتھ جھلکتے ہیں۔ آپ نے انتہائی حسن کاری کے ساتھ کتاب کو ترتیب دیا ہے میں اسکے لئے آپ کو صدق دل سے دعائیں دیتا ہوں۔"

• • •

# (۲) کتاب الاخلاق و التہذیب جلد اول و جلد دوم

## و جلد سوم کی نسبت ایک عالم دین اور مجتہد العصر کا تبصرہ

ان تینوں جلدوں کی نسبت جناب مولانا شیخ عطا حسین صاحب قبلہ مجتہد العصر والزمان دوسی پورہ بنارس سے تحریر فرماتے ہیں کہ "میں نے اس کتاب کی تینوں جلدوں کو شروع سے لے کر آخر تک پڑھا۔ اس کی پہلی جلد عقائد سے متعلق ہے اور بہت خوب ہے۔ دوسری جلد حقیقت ایمان اور اس کی صحیح تعلیمات کے متعلق ہے جو تعریف سے بالاتر ہے اور اس کی تیسری جلد کا تعلق مستحبات۔ اخلاق و ادب اور انسان کی روزہ مرہ زندگی سے ہے مجھے یقین ہے کہ اگر کوئی اس کتاب کی ہر جلد کو پڑھے گا اور اس پر عمل بھی کرے گا تو وہ یقینی طور سے دنیا و آخرت دونوں جگہ کامیاب رہیگا اس لئے میں ہر مومن و مومنہ سے پرزور سفارش کرتا ہوں کہ وہ ان تینوں جلدوں کا ضرور مطالعہ فرمائیں۔

## (۳) کشادگی رزق : بیشمار تبصروں میں سے ایک تبصرہ

جناب مولانا بنیاد علی صاحب قبلہ بکلوہ سے تحریر فرماتے ہیں کہ :

"بیشک دعاؤں اور عملیات کی بہت سی کتابیں میں نے دیکھیں لیکن کشادگی رزق کی بہترین اور مجرب دعائیں مع آداب و شرائط دعا جمع کیا گیا ہے جس طرح مؤلف نے اس کتاب میں اختصار کے ساتھ درج فرمادیا ہے بہت کم دیکھنے میں آئیں مومنین کو چاہئے اس سے ضرور فائدہ

## ۴۔ "تحقیق نماز" کے متعلق بیشمار تبصروں میں سے ایک تبصرہ

عالیجناب سید غلام یحییٰ صاحب ہٹور ضلع بستی سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے عالیجناب مظفر علی خانصاحب کی تالیف کردہ کتاب "تحقیق نماز" کو بھی پڑھا۔ بہترین کتاب پایا۔ بیشک جناب مولف نے اس کتاب میں کتب اہلسنت حضرات سے کمال تحقیق کے ساتھ یہ بات ثابت کردی کہ شیعوں کی نماز بالکل صحیح ہے تحقیق حق کرنے والوں کو یہ کتاب بھی ضرور پڑھنی چاہیئے۔ خدا مولف کو جزائے خیر دے کہ جنکی ذات سے ایسی ایسی لاجواب کتابیں منظر عام پر آرہی ہیں۔ آمین

## ۵۔ کتاب معتبر حالات انبیا علیہم السلام کی بنسبت جناب مولانا

عطا حسین صاحب قبلہ مجتہد دوشی پورہ بنارس سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے مولف کی اس کتاب کے ہر دو حصہ کو بھی شروع سے آخیر تک پڑھا اور بہت پسند کیا۔ بیشک یہ کتاب بھی اس قابل ہے کہ ہر مومن کے گھر میں رکھی جائے اور زیادہ سے زیادہ لوگ اس سے استفادہ حاصل کریں۔ نیز یہ کتاب بھی اس قابل ہے کہ مومنین اپنی لڑکیوں کو جہیز میں دیں۔ اسلئے کہ اردو زبان میں آج تک ایسی کتاب شائع نہیں ہو سکی ہے۔

## ۶۔ استخارہ کی کتاب معہ استخارہ سجادیہ کی نسبت ایک عالم دین کا تبصرہ

جناب مولانا عطا حسین صاحب قبلہ مجتہد دوشی پورہ بنارس سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے مولف کی اس کتاب کو بھی شروع سے آخر تک پڑھا اور بہت پسند کیا۔ مولف نے اس کتاب میں وہ تمام ضروری باتیں درج کردی ہیں جن سے واقف ہونا ایک استخارہ دیکھنے والے کے لئے ضروری ہے۔ امید کہ مومنین اس کتاب سے بھی ضرور فائدہ حاصل فرمائیں گے۔

## ۷۔ حضرات محمد و آل محمد کی معرفت نورانیت کے ساتھ: کی نسبت ایک عالم دین کا تبصرہ

جناب مولانا عطا حسین صاحب قبلہ مجتہد دوشی پورہ بنارس سے تحریر فرماتے ہیں کہ میں نے اس کتاب کو بھی شروع سے آخر تک پڑھا اور بہت پسند کیا۔ خدا مولف کی عمر دراز کرے جنھوں نے اردو زبان میں معرفت محمد و آل محمد علیہم السلام پر ایک ایسی جامع اور مانع کتاب لکھدی ہے جو خود آپ اپنی جواب ہے اور لطف یہ ہے کہ معرفت کا ایک اہم اور پیچیدہ مسئلہ مولف نے اس کتاب میں اتنی آسان زبان اور لئے سلسلہ بیان کے ساتھ سمجھا دیا ہے جسے ہر طبقہ یا ایمان و علم کا آدمی بلا کسی دقت کے یکساں طور سے سمجھ سکتا ہے اسلئے میں ہر مومن و مومنہ سے سفارش کرتا ہوں کہ وہ اس کتاب کو خرید فرما کر اس سے خود بھی فائدہ اٹھائیں اور دوسروں کو بھی پہونچائیں۔